جادو کروا ہی دے تو اس مریض کو بھی وہ دَم کریں، جو ہم نے تفریق وجدائی کا جادو دور کرنے کیلئے ذکر کیا ہے۔ البتہ محبت کے جادو کو زائل کرنے کیلئے سورۃ البقرہ کی آیت:۱۰۲ نہ پڑھیں، بلکہ اسکی جگہ سورۃ التغابن کی آیت ۱۴، ۱۵ اور ۱۶ پڑھیں اور مریض کو دَم کریں، اور دَم کیا ہوا پانی مریض کو پلائیں۔ اور دو تین ہفتے بلکہ جادو کا اثر ختم ہونے تک اُسے دَم کرتے رہیں اور دَم کیا ہوا پانی پلاتے رہیں، اور اِس دَم والے پانی کو کچھ دوسرے پانی میں ملا کر اس سے غسل بھی کروائیں۔

اسی طرح پانی پر درجِ ذیل آیات کے ساتھ دَم کر کے وہ پانی بھی مریض کو پلائیں:

۱) أَعُوذُ بِاللّٰهِ... کے بعد سورۃ الاعراف کی چھ آیات: ۱۱۷ تا ۱۲۲ پڑھیں۔

۲) أَعُوذُ بِاللّٰهِ... کے بعد سورۃ یونس، آیت: ۸۱ اور ۸۲ ﴿ فَلَمَّا أَلْقَوْا قَالَ مُوسٰى سے لے کر الْمُجْرِمُونَ تک ﴾ پڑھیں۔

۳) أَعُوذُ بِاللّٰهِ... کے بعد سورۃ طٰہٰ کی آیت: ۶۹ ﴿ وَأَلْقِ سے حَيْثُ أَتٰى تک ﴾ پڑھیں۔

۴) أَعُوذُ بِاللّٰهِ... کے بعد آیۃ الکرسی یعنی سورۃ البقرہ کی آیت: ۲۵۵ پڑھیں۔

محبت بڑھانے کیلئے کیئے گئے جادو اور تعویذ گنڈوں کے اثرات کو زائل کرنے کیلئے ان آیات کا دَم نہ صرف ان شآء اللہ مفید بلکہ بعض اہلِ علم کا مجرّب ہے۔

## ۳۔ سحرِ جنون ودیوانگی کا علاج ودَم:

بعض تخریب کار و اذیّت پسند لوگ جادو کے ذریعے کسی کے دماغ پر جنّ سوار کروا کر اسے جنون و دیوانگی میں مبتلا کروا دیتے ہیں۔ اسی جادو کے سلسلے میں سنن ابوداوٗد، کتاب الطّب کے باب: ۱۹ میں صحیح سند سے ثابت ایک علاج مذکور ہے:

۱) وہ اس طرح کہ حضرت خارجہ بن صلت رضی اللہ عنہ اپنے چچا سے روایت کرتے ہیں کہ وہ نبی ﷺ

کی خدمت میں حاضر ہوئے اور مشرّف بہ اسلام ہوئے ، واپسی میں ان کا گزر ایک گاؤں سے ہوا، کیا دیکھتے ہیں کہ ایک آدمی جنون و دیوانگی اور پاگل پن میں مبتلا ہے اور بیڑیوں میں جکڑا ہوا ہے ۔ اسکے لواحقین نے حضرت خارجہ ؓ کے چچا سے پوچھا: ''کیا تم جنون کا علاج کر سکتے ہو؟'' وہ کہتے ہیں: ''میں نے سورۂ فاتحہ پڑھ کر دَم کیا، تو وہ شخص شفایاب ہوگیا۔ انھوں نے اس پر مجھے دو بکریاں دیں ۔ میں نبی ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور سارا واقعہ کہہ سنایا''۔ آپ ﷺ نے پوچھا: ''کیا تم نے سورۂ فاتحہ (قرآن) کے علاوہ بھی کچھ پڑھا؟'' میں نے عرض کیا: نہیں، اس پر آپ ﷺ نے فرمایا: ''اس دَم یا جھاڑ پھونک پر تمہارا یہ معاوضہ لینا صحیح ہے''۔

ایک روایت میں ہے کہ وہ مسلسل تین دن تک صبح و شام سورۂ فاتحہ پڑھ کر اسے دَم کرتے رہے ۔ جب سورۂ فاتحہ مکمل کرتے تو منہ کا لعاب جمع کر کے اس مریض پر پھونکتے تھے ۔ (۱۰۷)

۲) اس جادو کے اس علاج و دَم کے علاوہ سحرِ تفریق و نزاع کے علاج کے طور پر ذکر کی گئی آیات و سُوَر پڑھ کر بھی دَم کریں اور ان آیات کے ریکارڈ پر مشتمل کیسٹ ایک ماہ تک مریض کو روزانہ دو تین مرتبہ سنائیں ۔

اور پہلے علاج و دَم میں ذکر کی گئی آیات و سُوَر کے ساتھ ہی سورۂ ھود، سورۃ الحجر، سورۂ قٓ، سورۃ المُلک ، سورۃ الاعلیٰ ، سورۂ زلزال اور سورۃ الھُمزۃ کا سننا بھی اس مرض پر مفید ہے ۔

ان آیات اور سورتوں کی پابندی بھی ضروری نہیں ۔ ان میں مناسب کمی بیشی بھی کی جا سکتی ہے ۔ اور ان سب اور دیگر آیات کو پڑھ کر مریض کو دَم کریں اور پانی پر دَم کر کے وہ بھی اُسے پلائیں ۔ باذن اللہ دو تین ماہ کے اندر اندر صحتیابی ہوگی ۔

**۴ ۔ تنہائی پسند ہونے کا جادو اور اسکا علاج:**

بعض لوگ کسی کو جادو کے ذریعے سوسائٹی سے کاٹ کر رکھ دیتے ہیں وہ تنہائی پسند، الگ تھلگ اور پُر اسرار انداز کی خاموشی میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ اسکا دوطرح سے علاج ممکن ہے :

۱) اس کا ایک علاج تو وہی سورتیں اور آیات ہیں جو پہلے مرض کے ضمن میں ذکر کی گئی ہیں۔ انھیں پڑھ کر پھونکیں اور پانی پر دَم کر کے بھی اُسے پلائیں، اور دَم والے کچھ پانی میں مزید پانی ملا کر ہر تیسرے دن اُس سے اسے غسل بھی کروائیں۔

۲) اس کا دوسرا علاج یہ ہے کہ سورۃ الفاتحہ، سورۃ البقرۃ، سورۃ آل عمران، سورۃ یٰسین، سورۃ الصّٰفٰت، سورۃ الدخان، سورۃ الذاریات، سورۃ الحشر، سورۃ المعارج، سورۃ الغاشیہ، سورۃ الزلزال، سورۃ القارعۃ، سورۃ الفلق اور سورۃ الناس کو تین کیسٹوں میں ریکارڈ کریں اور مریض کو حسبِ ترتیب پہلا کیسٹ صبح، دوسرا دوپہر اور تیسرا سوتے وقت سننے کا کہیں۔ کم وبیش ڈیڑھ دو ماہ کے اس عمل سے اللہ تعالیٰ چاہے گا تو اُسے شفاء عطا کر دے گا۔

## ۵۔ خواب میں ڈرنا اور بیداری میں نامعلوم آوازیں سننا:

بعض لوگ جادو کے ذریعے کسی کو جنّات کی مدد سے اس مرض میں مبتلا کروا دیتے ہیں کہ خواب میں کسی خوفناک جانور اور دوسری چیزوں کے تعاقب کرنے سے اسے ڈر لگتا ہے، اور بیداری میں اُسے نامعلوم آوازیں سننے میں آنے لگتی ہیں مگر پکارنے والا نظر بھی نہیں آتا، جس سے وہ خوفزدہ ہو جاتا ہے، اس کیلئے بعض علاج ودَم یہ ہیں:

۱) سب سے پہلے ایسے شخص کو وہی دَم کریں جو جنّات وجادو کو زائل کرنے اور خصوصاً سحرِ تفریق ونزاع کے علاج کیلئے ذکر کیا جا چکا ہے۔

۲) اسکا دوسرا علاج یہ ہے کہ وہ روزانہ سونے سے پہلے وضو کر کے (۱۰۸) آیۃ الکرسی پڑھے، صحیح

بخاری میں نبی ﷺ کے ارشاد کی رو سے صبح تک اس کیلئے اللہ کی طرف سے محافظ مقرر ہو جائے گا اور شیطان اسکے قریب بھی نہیں پھٹکے گا۔ (۱۰۹) پھر سورۃ الاخلاص کے ساتھ ہی آخری دو سورتیں (یعنی تینوں معوّذات) پڑھ کر اپنے ہاتھوں میں پھونک مارے اور اپنے ہاتھوں کو چہرے اور جسم کے سامنے حصوں سے شروع کر کے ممکن حد تک پورے جسم پر پھیرے اور صحیح بخاری و مسلم میں وارد نبی ﷺ کی سنّت کے مطابق یہ عمل تین مرتبہ دہرائے۔(۱۱۰) ابو داوٗد و ترمذی میں ارشادِ نبوی ﷺ ہے کہ ان تینوں سورتوں کو صبح و شام تین تین مرتبہ پڑھیں تو یہ ہر چیز سے کافی ہو جائیں گی۔(۱۱۱)

روزانہ رات کو سورۂ بقرہ کی آخری دو آیتیں پڑھے یا سنے، کیونکہ صحیح بخاری و مسلم میں ہے کہ جس نے کسی رات یہ دو آیتیں پڑھ لیں، وہ اسے کافی ہو جائیں گی۔(۱۱۲) ایسے میں صبح سورۃ الصّٰفٰت اور رات کر سوتے وقت سورۃ الدخان پڑھیں یا کم از کم سنیں، ہر تین دن میں کم از کم ایک مرتبہ پوری سورۃ البقرہ پڑھیں یا سنیں۔

روزانہ صبح و شام سات مرتبہ ابو داوٗد اور عمل الیوم واللیلہ ابن السنی میں وارد ایک حسن درجہ کی سند والی یہ دعاء کریں:

حَسْبِیَ اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ، عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ۔ (۱۱۳)

رات کو سوتے وقت صحیح بخاری و مسلم والی یہ دعاء پڑھ کر سوئیں:

بِاسْمِكَ رَبِّي وَضَعْتُ جَنْبِیْ ، وَ بِكَ أَرْفَعُهٗ ، فَاِنْ أَمْسَكْتَ نَفْسِیْ فَارْحَمْھَا وَ اِنْ أَرْسَلْتَھَا فَاحْفَظْھَا بِمَا تَحْفَظُ بِهٖ عِبَادَكَ الصَّالِحِیْنَ۔(۱۱۴)

اور ابو داوٗد میں صحیح سند سے ثابت یہ دعاء ضرور کر کے سوئیں:

بِسْمِ اللہِ وَضَعْتُ جَنْبِیْ ، اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِی ذَنْبِی ، وَاخْسِ شَیْطَانِی ، وَفُکَّ رِھَانِیْ ، وَ اجْعَلْنِیْ فِیْ النَّدَیْ الأَعْلَیٰ ۔(۱۱۵)

۳)اسکا تیسر علاج یہ ہے کہ سورۃ حٰمٓ السجدۃ ،سورۃ الفتح اور سورۃ الجنّ کو ایک کیسٹ میں ریکارڈ کریں اور مریض کو روزانہ تین مرتبہ سنائیں ۔کم وبیش ایک ماہ تک یہ عمل اور علاج ودَم کرنے سے مریض ان شآءاللہ شفایاب ہوجائے گا۔

## ۴۔سحر امراض یا جادوئی بیماریوں کا علاج:

بعض لوگ جادوگر سے جادو کے ذریعے کسی پر جنّ مسلط کروادیتے ہیں ، جو اپنے شرّ کا مظاہرہ یوں کرتا ہے کہ اس کے کسی عضو کو مسلسل مبتلاءِ رنج الم وکر دیتا ہے ، بے ہوشی کے دورے پڑتے ہیں جسم کے کسی عضو یا حس کو بے جان و سُن کر دیتا ہے۔اور پھر ان میں سے کئی بیماریاں تو عام بیماریوں جیسی ہوتی ہیں۔عام بیماری اور جادوئی بیماری کی پہچان یہ ہے کہ اگر اس مریض پر قرآن پڑھ کر دَم کریں اور اسے جھٹکے لگنے لگیں یا جسم پر کپکپی طاری ہوجائے ،سر میں درد ہونے لگے یا وہ بے ہوش ہوجائے تو سمجھ لیں کہ یہ جادوئی بیماری ہے اور اگر ایسا کچھ نہ ہو تو پھر ڈاکٹر سے علاج کروائیں۔

البتہ جادو کی شکل میں اسکا روحانی وقرآنی علاج درج ذیل ہے:

۱)سحرِ تفریق ونزاع والا پہلے نمبر پر ذکر کیا گیا ہے دَم کریں۔

۲)سورۃ الفاتحہ ،آیۃ الکرسی ،سورۃ الدخان ،سورۃ الجنّ اور پھر چھوٹی چھوٹی سورتوں میں سے سورۃ البیّنۃ سے لے کر آخری سورۃ الناس تک کسی کیسٹ پر ریکارڈ کر کے مریض کو روزانہ تین مرتبہ سننے کیلئے دیں۔اور اِن سے اُسے دَم بھی کریں۔

۳)اسکے علاوہ حبّہ سوداء یعنی کلونجی کا تیل لے کر اس پر یہ دَم کریں:

سورۃ الفاتحہ،قرآن کی آخری دونوں سورتیں (معوّذتیْن )اورسورۃ بنی اسرائیل کی آیت:۸۲ کےالفاظ ( وَ نُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّ رَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْن )پڑھیں پھرصحیح مسلم والی یہ دعاءکریں:

**بِسْمِ اللّٰهِ أَرْقِيْكَ وَ اللّٰهُ يَشْفِيْكَ مِنْ كُلِّ دَاءٍ يُؤْذِيْكَ وَ مِنْ كُلِّ نَفْسٍ أَوْ عَيْنِ حَاسِدٍ ، اَللّٰهُ يَشْفِيْكَ** ۔(۱۱۶)

اور پھر بخاری ومسلم میں وارد یہ دعاء پڑھیں:

**اَللّٰهُمَّ رَبَّ النَّاسِ ،أَذْهِبِ الْبَأْسَ وَ اشْفِ أَنْتَ الشَّافِيْ لَا شِفَاءَ إِلَّا شِفَاءُ كَ، شِفَاءً لَا يُغَادِرُ سَقَماً** ۔(۱۱۷)

ان آیات وسُوَراوردعاؤں کےساتھ حبّہ سوداء کے تیل پردَم کریں اورمریض کو پیشانی اوردرد وتکلیف والی جگہ پرصبح وشام مالش کروائیں ، ایک ڈیڑھ ماہ میں مریض ان شآء اللہ شفایاب ہوجائے گا۔

## ۷۔جادواستحاضہ یاسیلانِ رحم کاعلاج:

صحیح بخاری ومسلم میں ایک ارشادِ نبوی ﷺ سے پتہ چلتا ہے:

’’ **الشَّيْطَانُ يَجْرِيْ مِنْ اِبْنِ آدَمَ مَجْرَى الدَّمِ** ‘‘(۱۱۸)

’’شیطان انسان کےاندریوُں گردش کرتا ہےجیسےاسکےجسم میں دورانِ خون( Curculation of Blood)ہوتاہے‘‘۔

جادو کےذریعےکسی عورت پرمسلّط کیاہواجنّ عورت کےرحم پرچوٗ کا مارتایاایڑلگا تا ہےجسکےنتیجہ میں اُس سےمسلسل تھوڑاتھوڑاخون رِسناشروع ہوجاتا ہے۔جیسا کہ ترمذی میں حضرت حَمنہ بنت

جحش رضی اللہ عنہا کے استحاضہ کے بارے میں ایک سوال کا جواب دیتے ہوئے نبی ﷺ نے فرمایا تھا'' اِنَّمَا هِيَ رَكْضَةٌ مِنْ رَكَضَاتِ الشَّيْطَانِ ''۔کہ یہ تو شیطان ہی کا کام [ایڑ لگانا] ہے۔(۱۱۹)

اور دوسری روایت میں ہے'' اِنَّمَا هُوَ عِرْقٌ وَلَيْسَتْ بِالْحَيْضِ ''(۱۲۰) یہ تو حیض نہیں بلکہ ایک رگ کا خون ہے۔

ایسی عورت کو قرآنی آیات وسُوَر کا وہ دَم کریں جو کہ سحرِ تفریق ونزاع کے ضمن میں ذکر کیا گیا ہے۔

اُسے شرعی پردے کی پابندی کی تاکید کریں، وہ بروقت نمازیں ادا کرے، گانے وموسیقی سے کلّی اجتناب کرے، سونے سے پہلے وضوء کرلیا کرے اور آیۃ الکرسی ضرور پڑھا کرے اور معوّذات (تینوں قُل) پڑھ کر اپنی ہتھیلیوں پر دَم کرے اور انھیں اپنے پورے جسم پر پھیر لے۔ ایک گھنٹے کی کیسٹ میں بار بار آیۃ الکرسی ریکارڈ ہو، اسے روزانہ ایک بار سنے۔ ایسے ہی بار بار معوّذات کی بھی ایک کیسٹ روزانہ سنے۔ اسے پانی پر سحرِ تفریق ونزاع والا دَم کر کے دیں۔ جسے وہ ہر تیسرے دن پیتی اور غسل کرتی رہے۔ تقریباً ایک ماہ کے اس عمل سے اِن شآء اللہ شفاء حاصل ہو جائے گی۔

## ۸۔سحرِ بندش کا علاج:

کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ جادو کے اثر سے ایک تندرست آدمی اپنی بیوی سے جماع نہیں کرسکتا اور یہی حالت مرد وزن دونوں کے ساتھ ہی پیش آسکتی ہے، اسکا علاج یہ ہے:

۱) اُسے پہلے نمبر پر ذکر کردہ سحرِ تفریق وتنازعہ والا دَم کریں۔

۲) أَعُوذُبِاللّٰهِ ... پڑھ کرسورۃ یونس،آیت:۸۱اور۸۲،سورۃ الاعراف،آیت:۱۱۷تا۱۲۲اور سورۃ طٰہٰ کی آیت:۶۹ پڑھ کر پانی پردَم کریں، جسے مریض پیئے اوراُس سے ہی غسل بھی کرے۔

۳) بیری کے سات تازہ پتے دو پتھروں میں پیس کر پانی سے بھرے برتن میں ڈال دیں اور اس پانی پرآیۃ الکرسی اورمعوّذات پڑھ کردَم کریں،اس پانی کومریض چنددنوں تک پیتارہےاور اس سےغسل کرتارہے،ان شآءاللہ جلد جادوٹوٹ جائے گا۔

۴) مریض کےکان کے پاس منہ کرکے جادو کی پہلی قسم میں ذکر کی گئی آیات وسُوَر کی تلاوت کریں اورسورۃ الفرقان کی آیت:۲۳ بھی بکثرت دفعہ اسکے کان میں پڑھیں۔ چندایام تک ایسا کرنے سے وہ ان شآءاللہ شفایاب ہوجائے گا۔

۵) امام شعبی سے حافظ ابن حجر نے فتح الباری شرح صحیح بخاری میں یہ علاج بھی نقل کیا ہے کہ مریض بیری وغیرہ کسی کانٹے داردرخت کے نیچے چلا جائے اوراسکے دائیں بائیں سے کچھ پتے لےکرانھیں باریک پیس لے، پھرانھیں پانی میں ملاکراس پرآیۃ الکرسی اورمعوّذات پڑھےاور پھر اسی پانی سےنہائے۔(۱۲۱)۔

۶) فتح الباری میں ہی یہ علاج بھی لکھا ہے کہ مریض موسمِ بہار میں جنگلوں بیابانوں اور باغوں میں سے جتنے پھول جمع کرسکے، انھیں ایک صاف برتن میں ڈال کراس برتن کو میٹھے پانی سے بھرلے، پھراس پانی کوتھوڑا سا ابال لے، جب وہ ٹھنڈا ہوجائے تو اس پر معوّذات پڑھ کر دَم کرےاوراس سےغسل کرے۔ان شآءاللہ تندرست ہوجائے گا۔(۱۲۲)

۷) ایک برتن میں پانی بھرکراس پر پہلے معوّذات پڑھیں اور پھر یہ چار دعائیں پڑھ کر دَم کریں:

http://www.ahya.org - Authentic Islamic Resources and Information

۱) بخاری ومسلم والی یہ دعاء : ''اَللّٰھُمَّ رَبَّ النَّاسِ ، اَذْھِبِ الْبَاْسَ ، وَاشْفِ اَنْتَ الشَّافِي، لَا شِفَاءَ اِلَّا شِفَاءُكَ ، شِفَاءً لَا يُغَادِرُ سَقَماً''.

۲) صحیح مسلم والی یہ دعاء : ''بِسْمِ اللّٰهِ أَرْقِيْكَ ، مِنْ كُلِّ شَيْءٍ يُؤْذِيْكَ، وَمِنْ شَرِّ كُلِّ نَفْسٍ أَوْ عَيْنِ حَاسِدٍ ، اللّٰهُ يَشْفِيْكَ، بِسْمِ اللّٰهِ أَرْقِيكَ ''.

۳) صحیح مسلم والی یہ دعاء : ''أَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ''۔(۱۲۳)

۴) ابوداؤد وترمذی اور ابن ماجہ والی یہ دعاء : '' بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْأَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْم ''۔(۱۲۴)

اب مریض اس پانی کو پیتا اور اس سے نہاتا رہے، ان شآء اللہ شفایاب ہوجائے گا۔

## ۹۔جادوئی بانجھ پن اور نا قابلِ اولاد ہونے کا علاج:

کبھی کبھی بعض شریر عناصر تعویذ گنڈوں اور جادو کی مدد سے کسی جنّ کو کسی مرد پر مسلط کر کے اسکے جسم میں موجود جراثیمِ ولادت متاثر کروادیتے ہیں اور اسے نا قابلِ اولاد بنوادیتے ہیں۔ایسے ہی وہ جنّ کو کسی عورت پر مسلط کر دیتے ہیں اور رحم کے ساتھ اسکی شرارت کے نتیجہ میں وہ بانجھ ہوکر رہ جاتی ہے یا پھر وہ حمل کو استقرار نہیں پانے دیتا۔یہ عام بیماری بھی ہے، اگر وہ ہو تو کسی حکیم یا ڈاکٹر سے علاج کروائیں اور اگر یہ جنّات و جادو کے اثر سے ہو تو اس جادوئی بانجھ پن اور نا قابلِ اولاد ہونے کا علاج یہ ہے:

۱) جادو کی پہلی قسم سحر تفریق ونزاع کا جو علاج ذکر کیا گیا ہے، وہی سُوَر و آیات ایک کیسٹ میں ریکارڈ کر کے مریض کو روزانہ تین مرتبہ سننے کا کہیں۔

۲) مریض روزانہ صبح سورۃ الصّٰفّٰت کی تلاوت کرے یا اسے سنے۔

۳) سوتے وقت سورۃ المعارج کی تلاوت کرے یا سنے۔

۴) حبّہ سوداء یعنی کلونجی کے تیل پر سورۃ الفاتحہ، آیۃ الکرسی، سورہ البقرہ کا آخری رکوع، سورۃ آل عمران کا آخری رکوع اور معوّذات پڑھ کر دَم کریں اور مریض اسے اپنی پیشانی، سینے، ریڑھ کی ہڈی اور پُشت پر ملتا رہے۔

۵) یہی آیات اور سورتیں پڑھ کر خالص شہد پر دَم کریں اور مریض اس میں سے روزانہ نہار منہ ایک چمچ کھالیا کرے اور احکامِ شریعت کی پابندی کرے۔ چند ماہ کے اس علاج سے ان شآء اللہ شفاء حاصل ہو جائے گی۔

## ۱۰۔ جادوئی سرعتِ انزال کا علاج:

کبھی کبھی بد فطرت لوگ تعویذ گنڈوں اور جادو ٹونے کے ذریعے کسی پر جنّات مسلط کر کے اسے سرعتِ انزال کے مرض میں مبتلا کروا دیتے ہیں اور یہ عام بیماری بھی ہوتی ہے جسکا علاج ڈاکٹروں حکیموں سے کروائیں، البتہ اگر یہ سرعتِ انزال جادوئی اثرات کے نتیجہ میں ہو تو اسکا علاج یہ ہے:

۱) روزانہ نمازِ فجر کے بعد **لَا اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰـهُ وَحْـدَهٗ لَا شَـرِيْكَ لَهٗ ، لَهُ الْمُلْكُ وَ لَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَیءٍ قَدِيْرٌ** کو بکثرت (کم از کم سو مرتبہ) پڑھیں۔

۲) سونے سے پہلے سورۃ الملک کی تلاوت کریں یا کیسٹ سے اُسے سنیں۔

۳) روزانہ صبح و شام تین تین مرتبہ یہ دعائیں پڑھیں:

☆ صحیح مسلم والی دعاء: ''**أَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّمَا خَلَق**''۔

☆ ابوداؤد و ترمذی وغیرہ کی دعاء: ''**بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیءٌ فِي الْأَرْضِ وَ لَا فِي السَّمَاءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ**''۔

☆ صحیح بخاری میں وارد یہ دعاء :"**أَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّةِ مِنْ كُلِّ شَيْطَانٍ وَ هَامَّةٍ وَ مِنْ كُلِّ عَيْنٍ لَّامَّةٍ**"۔

کم از کم تین ماہ تک یہ سلسلہ جاری رکھنے سے باذن اللہ شفاء حاصل ہو جائے گی۔

**۱۱)شادی میں رکاوٹ ڈالنے کے جادو کا علاج :**

بعض خبیث جادوگر کسی کے کہے پر کسی لڑکی یا لڑکے پر کوئی جن مسلط کر دیتے ہیں جو اسے شادی سے انکار کرنے پر مجبور کرنے کیلیئے کئی ہتکنڈے استعمال کرتا ہے، کبھی لڑکی کو ڈراتا ہے اور اسکے دل میں منگیتر کے خلاف نفرت بھر دیتا ہے اور کبھی یہی معاملہ لڑکے کے ساتھ کرتا ہے ان دونوں کو ایک دوسرے کی بری بری شکلیں بنا کر دکھلاتا ہے۔

ایسے مریض لڑکے یا لڑکی کو نمازوں کی پابندی کرنے اور ترکِ گانا و موسیقی کا حکم دیں اور ساتھ ہی اسے یہ علاج کریں :

۱)سونے سے پہلے باوضوء ہو کر وہ آیۃ الکرسی (سورۃ البقرۃ، آیت:۲۵۵) پڑھیں۔

۲)سونے سے پہلے ہی معوّذتین (سورۃ الفلق وسورۃ الناس) پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر پھونک ماریں اور پھر اپنے پورے جسم پر ہاتھوں کو پھیریں اور پہلے چہرے سے شروع کریں اور پھر جسم کے سامنے کے حصے اور پھر بقیہ سارا جسم اور یہ عمل تین بار دہرائیں۔

۳)ایک گھنٹے کی کیسٹ میں آیۃ الکرسی کو بار بار پڑھ کر ریکارڈ کریں اور مریض کو روزانہ کم از کم ایک مرتبہ سننے کا کہیں۔

۴)ایک گھنٹے کی دوسری کیسٹ میں معوّذتین ریکارڈ کریں جسے مریض روزانہ کم از کم ایک مرتبہ ضرور سنے۔

۵)مریض کوسحرِ تفریق وتنازعہ والا دَم کریں اور پانی پر بھی دَم کر کے اسے پلائیں اوراس پانی سے نہلائیں اور یہ عمل تین دن کریں۔

۶)مریض نمازِ فجر کے بعد ایک سو مرتبہ یہ ذکر کرے:

**لَا اِلٰہَ اِلا اللّٰہُ وَحدَہُ ، لَا شَرِیْکَ لَہٗ ، لَہٗ الْمُلْکُ وَ لَہٗ الْحَمْدُ ،وَ ھُوَ عَلیٰ کُلِّ شَیْئٍ قَدِیْر ۔**

یہ سلسلہ ایک ماہ تک جاری رکھیں۔ان شاءاللہ۔مریض شفایاب ہوجائے گا۔

اگر یہ پتہ چلے کہ مریض جادو کے اوپر سے گزرا تھا یا اسکا کوئی کپڑا وغیرہ لے کر اس پر جادو کیا گیا ہے تو اس صورت میں بھی یہی مذکورہ آیات پڑھ کر پانی پر دَم کریں اور اس سے اسے پلائیں اورنہلائیں۔

## نظرِ بد کا علاج و دم

نظرِ بدحق ہے،اس کا پتہ قرآن کریم (۱۲۵)اور حدیثِ شریف سے بھی پتہ چلتا ہے۔ نبی ﷺ نے فرمایا ہے کہ ''نظر حق ہے''۔(۱۲۶)اور مسند بزار وغیرہ کی ایک حدیث میں آپ نے یہ بھی فرمایا ہے کہ ''اللہ کی قضاء وقدر کے بعد میری امت کے اکثر لوگوں کی موت کا سبب[نظرِ بد]ہوگی''۔ (۱۲۷)۔خود نبی ﷺ بیمار ہوئے تو حضرت جبرائیل علیہ السلام نے آپ ﷺ کو دَم کیا اور یہ دعاء پڑھی:'' **بِسْـمِ اللّٰہِ یُبْرِیُكَ، وَ مِنْ کُلِّ دَاءٍ یَشْفِیْكَ وَ مِنْ شُرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ، وَ مِنْ کُلِّ ذِیْ عَیْنٍ** ''۔(۱۲۸)

''میں اللہ کے نام سے (دَم کرتا ہوں)وہ آپ ﷺ کو ہر چیز سے شفاء عطا کرے گا،حاسد کے حسد سے،اور ہر نظرِ بدوالے کے شرّ سے بھی''۔

اوراس دَم میں بھی نظرِ بد کا ذکر ہے۔

صحیح مسلم میں ہے کہ نبی ﷺ نے حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہا کے بچوں کو نحیف وکمزور

دیکھ کر سبب پوچھا تو انھوں نے بتایا کہ انھیں نظر جلد لگ جاتی ہے۔اس پر آپ ﷺ نے انھیں حکم فرمایا کہ انھیں دَم کیا کرو۔(۱۲۹)

اور مسند احمد میں ہے کہ نبی ﷺ نے ایک بچے کو روتے دیکھا تو فرمایا:

''اسے نظر کا دَم کرو''.(۱۳۰)

صحیح بخاری و مسلم کی ایک حدیث سے پتہ چلتا ہے کہ انسانوں کی طرح ہی جنوں کی نظر (سفعہ) بھی لگ جاتی ہے۔(۱۳۱)

## نظر لگنے سے پہلے احتیاطی تدابیر:

اگر بعض تدابیر اختیار کر لی جائیں تو نظر لگتی ہی نہیں مثلاً :

۱) قرآنِ کریم کی آخری دو سورتیں (معوّذتیَن) خصوصاً سورۃ الفلق بکثرت پڑھتے رہنا چاہیئے (۱۳۲)

۲) سورۃ الکہف کی آیت ۲۹ سے پتہ چلتا ہے کہ اگر کوئی چیز پیاری لگے تو مَاشَآءَ اللّٰہ، لَا حَوْلَ وَ لَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ کہیں (۱۳۳) اور ابنِ ماجہ، مسند احمد، مسند ابویعلیٰ، معجم طبرانی کبیر اور مستدرک حاکم کی بعض احادیث میں اس کے ساتھ ہی برکت کی دعاء کرنے کا ذکر بھی آیا ہے۔(۱۳۴) یعنی مَا شَآءَ اللّٰہُ، تَبَارَکَ اللّٰہُ یا پھر کہے اَللّٰھُمَّ بَارِکْ فِیْہِ کہے۔

۳) جو لوگ نظر لگانے میں معروف ہوتے ہیں، ان کی نگاہوں سے اپنے آپ کو اور اپنی قیمتی و خوبصورت اور پیاری چیزوں کو احتیاطاً بچا کر رکھیں۔(۱۳۵)

اگرچہ اللہ کے حکم کے بغیر کوئی کسی کو کچھ نقصان نہیں دے سکتا۔(۱۳۶) پھر بھی احتیاط کر لیں .

۴) صبر و توکّل کریں، خلوص للہ سے کام لیں اور توبہ تائب ہوتے رہیں، کیونکہ ہمیں جو بھی

تکلیف پہنچتی ہے، وہ ہمارے ہی اعمال کی شامت ہوتی ہے۔(۱۳۷)

۵)عقیدۂ توحید پر کاربند رہیں اور تمام شرکیات و بدعات سے مکمل اجتناب کریں، کیونکہ شرک خود ایک ظلم ہے۔(۱۳۸)اور بدعات سراسر گمراہی وموجبِ جہنم ہیں۔(۱۳۹)

۶)جنّات وجادو سے بچاؤ کی احتیاطی تدابیر میں جن اذکار و دعاؤں کا ذکر کیا جا چکا ہے، وہ پڑھتے رہنے سے بھی نظرِ بد سے ان شآءاللہ محفوظ رہیں گے۔(۱۴۰)

۷) سورۃ الفاتحہ، آیۃ الکرسی، سورۃ البقرہ کی آخری دو آیتیں اور سورۃ الاخلاص پڑھتے رہا کریں۔(۱۴۱)

## ا۔نظرِ بد کا عملی علاج:

نظرِ بد کا افضل ترین علاج ابوداؤد و نسائی میں یہ آیا ہے کہ یقین یا غالب توقع کے مطابق جسکی نظرِ بد لگی ہو، اسے غسل [یا کم از کم وضوء] کرنے کا کہیں اور اسکا وہ پانی جس سے اس نے غسل یا وضوء کیا ہو وہ گرنے اور بہنے نہ دیں بلکہ کسی ٹب وغیرہ میں محفوظ کر لیں اور وہ مریض کے پیچھے سے اچانک اسکے سر پر ڈال دیں گویا کہ وہ اس پانی سے تر ہو جائے۔ ایسا کرنے سے نظرِ بد باذن اللہ جاتی رہے گی۔(۱۴۲) یہ چونکہ ایک نازک سا مسئلہ ہے لہٰذا اسے خوش اسلوبی سے حل کریں تا کہ جس سے نہانے کا مطالبہ کیا جائے، وہ بگڑ نہ جائے، ویسے جس سے یہ مطالبہ کیا جائے اسے صحیح مسلم کی حدیث کی رو سے نبی ﷺ نے حکم فرمایا ہے کہ وہ انکار نہ کرے بلکہ غسل کر لے۔(۱۴۳)اگر کوئی شخص اس سلسلہ میں معروف ہو کہ اسکی نظر لگ جاتی ہے اور نہانے کا کہنے پر وہ نہانے سے بھی انکار کرے تو ایسے شخص کے بارے میں حکم ہے کہ حاکمِ وقت سے شکایت کر کے اسے اپنے گھر سے باہر نہ نکلنے کا پابند کروا دیا جائے اور اسکی روزی روٹی کا ذمہ حکومت اٹھالے قاضی عیاض، امام نووی

اور علاّمہ ابن قیم کے علاوہ اکثر فقہاء نے یہی رائے اختیار کی ہے۔(۱۴۴) اور نسائی وابنِ ماجہ میں ہے کہ ایک صحابی کو نبی ﷺ نے اِسی سلسلہ میں غسل کروایا تھا۔(۱۴۵)

**۲۔نظرِ بد کا دَم اور دعائیں:**

۱) صحیح مسلم میں ہے کہ ایک مرتبہ نبی اکرم ﷺ بیمار ہوگئے تو حضرت جبرائیل علیہ السلام نے آپ کو یہ دعاء پڑھ کر دَم کیا: **بِسْـمِ اللّٰـهِ يُبْـرِيْكَ، وَ مِـنْ كُلِّ دَاءٍ يَشْفِيْكَ وَ مِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ، وَ مِنْ كُلِّ ذِىْ عَيْنٍ** ۔(۱۴۶)

اسکے علاوہ یہ دعائیں پڑھ کر بھی دَم کریں :

۲) صحیح بخاری میں ہے کہ نبی ﷺ حضرت حسن وحسین رضی اللہ عنہما کو دَم کیا کرتے تھے، وہ دَم آپ بھی کریں جو یوں ہے:

**أَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّةِ ،مِنْ كُلِّ شَيْطَانٍ وَ هَامَّةٍ ،وَ مِنْ كُلِّ عَيْنٍ لَامَّةٍ**۔(۱۴۷)

۳) صحیح مسلم والی یہ دعاء پڑھیں: **بِسْـمِ اللّٰهِ أَرْقِيْكَ، مِنْ كُلِّ دَاءٍ يُؤْذِيْكَ وَ مِنْ شَرِّ كُلِّ نَفْسٍ أَوْ مِنْ عَيْنٍ حَاسَدٍ، اللّٰهُ يَشْفِيْكَ،بِسْمِ اللّٰهِ أَرْقِيْكَ**۔(۱۴۸)

۴) صحیح مسلم والی یہ دعاء پڑھیں : **أَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ**۔(۱۴۹)

۵) ابوداوَد وترمذی میں وارد یہ دعاء پڑھیں : **أَعُـوْذُ بِـكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِن غَضَبِهٖ وَ عِقَابِهٖ، وَ مِنْ شَرِّعِبَادِهٖ، وَ مِنْ هَمَزَاتِ الشَّيَاطِيْنِ وَ أَنْ يَّحْضُرُوْنَ** ۔(۱۵۰)

۶) آخری تین سورتیں پڑھ کر دَم کریں ۔(۱۵۱)

۷) صحیح بخاری ومسلم والی یہ دعاء بھی پڑھیں :**اَلـلّٰهُمَّ رَبَّ النَّاسِ،اَذْهِبِ الْبَاْسَ اِشْفِ أَنْتَ الشَّافِى وَلَاشِفَاءَ اِلَّا شِفَائُكَ، شِفَاءً لَا يُغَادِرُ سَقَماً**۔(۱۵۲)

**ملاحظہ:**

سورۃ الفاتحہ اور معوذّات وغیرہ دعائیں پڑھ کر (زمزم یا بارش کے پانی پر یوں پھونک مارنا کہ اسمیں معمولی سا لعاب بھی شامل ہو جائے۔ اسے پینے اور اپنے یا مریض کے اوپر چھڑکنے میں کوئی حرج نہیں بلکہ دو یا زیادہ مرتبہ بھی ایسا کرلیں تو کوئی مضایقہ نہیں ہے، کیونکہ یہ بعض سلفِ صالحین سے ثابت ہے اور علاّمہ عثیمین رحمہٗ اللہ کے بقول مجرّب و نافع ہے۔ اور نبی ﷺ آخری تین قُل شریف پڑھ کر اپنے ہاتھوں میں پھونک مار کر اپنے چہرے اور جسم پر ہاتھ پھیرا کرتے تھے۔ (۱۵۳)

اسی طرح ابوداؤد میں ہے کہ نبی ﷺ نے پانی پر دَم کر کے حضرت ثابت بن قیس رضی اللہ عنہ کو پلایا اور کچھ انکے اوپر بہا دیا تھا۔ (۱۵۴)

ایسے ہی مسند احمد میں وارد بعض احادیث کی رو سے (کلونجی یا زیتون کے) تیل پر دَم کر کے اُسے مَلنا بھی ثابت و جائز ہے۔ (۱۵۵)

البتہ کسی برتن وغیرہ پر قرآنی آیات زعفران وغیرہ پاکیزہ چیز سے لکھ کر، انھیں پانی یا تیل سے دھو کر اُس پانی یا تیل کا استعمال بعض کبار اہلِ علم مثلاً: امام احمد، ابن تیمیہ اور ابن قیم وغیرہ رحمہم اللہ کے نزدیک تو روا ہے۔ (۱۵۶)

لیکن شیخ ابن بازؒ کی صدارت میں سعودی فتویٰ کمیٹی کا فتویٰ یہ ہے کہ یہ نبی ﷺ، خلفاء راشدین اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں سے کسی سے ثابت نہیں لہٰذا اسکا ترک کرنا ہی اولیٰ ہے۔ (۱۵۷)

اور جہاں تک کچھ آیات و ادعیہ اور اذکار لکھ کر گلے یا ران یا بازو پر باندھنے یا سرہانے کے نیچے رکھنے کا تعلق ہے تو اس تعویذ باندھنے کے سلسلہ میں بھی اقرب و اولیٰ یہی ہے کہ ایسا نہ کیا

جائے کیونکہ نبی ﷺ نے ایسا نہ کیا، نہ کرنے کا حکم دیا۔لہٰذا یہ امور راجح تر قول کے مطابق ممنوع ہیں۔البتہ دَم کرنا ثابت ہے، وہ کریں۔(۱۵۸)

**جادو شدہ چیز؟:**

جادو کی اِن اقسام اور ان کے علاج کے آخر میں یہ بات بھی آپ کے گوش گزار کر دیں کہ اگر باوثوق طریقہ سے پتہ چل جائے کہ فلاں چیز پر جادو کیا گیا ہے اور اُسے فلاں جگہ دبایا گیا ہے، تو اسے وہاں سے نکلوا کر ایک پانی والے برتن میں ڈال کر اس پانی پر یہ دَم پڑھیں:

سورۃ الاعراف، آیت: ۱۱۷تا۱۲۲، سورۃ یونس، آیت: ۸۱۔۸۲، سورۃ طٰہٰ آیت: ۶۹،

اور اب اس جادو شدہ چیز، کپڑا، کاغذ، مٹی وغیرہ کو اس دَم کردہ پانی میں پگھلا دیں اور پانی کو عام راستوں سے ہٹ کر کہیں دور، کسی کھلی جگہ میں بہادیں۔

**دَم شدہ پانی؟ :**

☆ایسے ہی دَم شدہ پانی پیئیں اور اسکے بقیہ حصہ سے نہائیں اور جب دَم شدہ پانی سے نہائیں تو عام حمّام میں نہیں بلکہ کسی دوسری جگہ نہائیں تو بہتر ہے تا کہ وہ پانی لٹرین میں جانے کی بجائے صاف جگہ پر گر کر خشک ہو جائے۔

**چند احتیاطی امور:**

☆جس پانی پر دَم کیا گیا ہو، اسے گرم نہ کریں اور اگر گرم کرنا ضروری ہو تو صرف سورج کی گرمی سے گرم کر سکتے ہیں۔

☆ پینے کے اس دَم شدہ پانی میں مزید پانی ڈال کر اضافہ نہ کریں بلکہ نئے پانی پر دَم کر لیں۔

☆اس پانی کو ناپاک جگہ پر نہ انڈیلیں۔(۱۵۹)

أَعُوذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيمِ مِنْ هَمْزِهٖ وَ نَفْخِهٖ وَ نَفْثِهٖ ۔
بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْم۔

## پاکستان میں جادو کا علاج کرنے والے بعض عامل حضرات:

ایسے عامل حضرات تو خال خال ہی ملیں گے جو عین اسلامی بنیادوں پر یہ عمل انجام دیتے ہوں کیونکہ ان میں سے کوئی جنّوں سے مدد لیتا ہے، کوئی غیر قرآنی نقوش وغیرہ سے علاج کرتا ہے۔

ماہنامہ محدّث لاہور نے ''شریر جادوگروں کا قلع قمع کرنے والی تلوار'' کے نام سے مشہور عامل و عالم شیخ وحید عبدالسلام بالی کی کتاب کا اردو ترجمہ شائع کیا ہے جس کے آخر (ص:۱۴۳) میں انھوں نے چنداُن عامل حضرات کے نام و پتے ذکر کیئے ہیں، جن کے بارے میں انھیں حسنِ ظن یا گمانِ غالب ہے کہ وہ نسبتاً اِن معاملات میں شریعت کی حدود کا دھیان رکھتے ہیں۔

افادۂ عام کیلیئے اُن عامل حضرات کے پتے ہم بھی یہاں ذکر کر رہے ہیں تا کہ اگر کوئی خود اپنا یا اپنے کسی عزیز کا علاج نہ کرسکتا ہو تو پھر عام مشرک، دھوکے باز، شعبدہ باز اور ملحد قسم کے لوگوں کے پاس جانے کی بجائے اِن حضرات سے رابطہ کرلے:

۱) مولانا عبد السلام فتح پوری، جامعہ لاہور الاسلامیہ، ۹۱ بابر بلاک، گارڈن ٹاؤن، لاہور، فون نمبر: 5852591

۲) حافظ عبد الشکور، مجلس اعانۃ المسلمین و مدرسہ تحفیظ القرآن، بالمقابل مدرسہ تقویۃ الاسلام، شیش محل روڈ، بھاٹی، لاہور، فون نمبر: 7112541

۳) حافظ حبیب الرحمن، رحمانیہ مسجد، گڑھی شاہو، لاہور (بعد نمازِ عصر)۔

۴) سید سعید احمد شاہ مشہدی (حفید سید شریف گھڑیالوی)، بھمبر کلاں، نزد رائیونڈ،

ضلع لاہور۔

۵)مولانا محمد معرفت مدرسہ محمدیہ(مولانا محمد حسین شیخو پوری والا)موضع کاہنیاں والا، ضلع شیخوپورہ۔

۶)قاری حافظ محمد یحییٰ، چنی گوٹھ۔

۷)حافظ عبد الکریم، راجووال،

۸)مولانا اقبال سلفی، مومن پورہ، راولپنڈی، نزد مسجد سید حبیب الرحمٰن شاہ، فون نمبر: 537998

۹)حافظ عبد الحنان، نزد جامعہ سلفیہ، حاجی آباد، فیصل آباد۔

## سعودی عرب میں بعض عامل حضرات:

۱)شیخ علی مشرف العمری، مدینہ منورہ۔

۲)شیخ عبد القادر امام وخطیب جامع الرحمہ، الثقبہ، الخبر۔

۳)شیخ ابو ابراہیم عادل العمیرہ، عقب ٹیوٹا شوروم، نزد حیاۃ پلازا، الدمام۔

۴)شیخ وحید عبد السلام بالی، معرفت مکتبہ الصحابہ، جدہ۔ الشرقیہ۔

۵)شیخ سامی المبارک امام وخطیب جامع الانصار، الدمام۔

۶)شیخ سعید بن علی القحطانی مؤلف ''حصن المسلم'' و''العلاج بالرقی'' وغیرہما۔



# تراجم وتصانیف محمد منیر قمر

| نمبرشمار | نام کتاب | شائع کردہ | تاریخ طباعت | |
|---|---|---|---|---|
| | آئینہ نبوت (سیرت النبیؐ: ایک اچھوتے انداز میں) | بزمِ الہلال۔مکتبہ کتاب وسنت | طبع اول 1974ء طبع دوم 2000 ء | |
| | رمضان المبارک روحانی تربیت کامہینہ | بزمِ الہلال۔مکتبہ کتاب وسنت | طبع اول 1977ء طبع دوم 2002ء | |
| | کشفُ الشبہات (توحید) | الحاج علی محمد سعید الباقرین شارجہ | 1400ھ 1981ء | 3 |
| | مسنون ذکرِ الٰہی (مختصر) | الحاج عامر محمد سعید البارقرین شارجہ | 1401ھ 1981ء | |
| | مناسک الحج والعمرہ | الحاج عامر محمد سعید البارقرین شارجہ | 1981ء | |
| | درآمدہ گوشت کی شرعی حثیت | شیخ محمد صالح الکندی شارجہ | 1981ء | |
| | خنزیر کی چربی پر مشتمل اشیاء (اردو) | صدیقی ٹرسٹ کراچی | 1400ھ 1980 ء | |
| | خنزیر کی چربی پر مشتمل اشیاء (اردو۔انگلش) | ابیرڈین یونیورسٹی (برطانیہ) | 1981ء | 8 |
| | طبع سوم | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ. | 2002ء | |
| | انسانی تاریخ کی خفیہ ترین تحریک | صدیقی ٹرسٹ ومکتبہ کتاب وسنت | 1982ء۔2002ء | 9 |
| 10 | دعوت الیٰ اللہ اور داعی کے اوصاف | الادارۃ الاسلامیہ، فیصل آباد | 1402ھ 1982ء | |
| 11 | وجوبِ عمل بالسنہ اور کفر منکر | الادارہ الاسلامیہ، فیصل آباد | 1982ھ 1402ء | |
| 12 | تین اہم اصولِ دین مع مختصر نماز | الادارہ الاسلامیہ، فیصل آباد | 1983ء 1403ھ | |
| 13 | تین اہم اصولِ دین | دارالافتاء والمکاتب التعاونیہ | 2002ء تک آٹھ ایڈیشن | |
| 14 | قبولیّتِ عمل کی شرائط (طبع چہارم) | مکتبہ کتاب وسنت وجامعہ سلفیہ بنارس | 1991 ء -2001 | |
| 15 | مسنونِ ذکرِ الٰہی (مفصّل) سوم | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ سیالکوٹ | 1981ء ۔ 2001ء | |
| 16 | سیرتِ امام الانبیاء ﷺ | مکتبہ ابن تیمیہ ۔قطر | 1992ء طبع اول | |
| 17 | شراب اور دیگر منشّیات۔طبع اول | مکتبہ کتاب وسنت، ریحان چیمہ | 1993ھ 1413ء | |

http://www.ahya.org - Authentic Islamic Resources and Information

| | | | |
|---|---|---|---|
| 18 | سوئے حرم (حج وعمرہ اور قربانی) | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ سیالکوٹ | طبع اول 1989ء طبع دوم 1995ء طبع سوم 2002ء دہلی انڈیا. |
| 19 | فقہ الصلوٰۃ (جلد اول) | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ سیالکوٹ | 1990ء طبع اول |
| 20 | فقہ الصلوٰۃ (جلد دوم) | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ سیالکوٹ | 1999ء (طبع اول) |
| 21 | فقہ الصلوٰۃ (جلد سوم) زیر کتابت | نور اسلام اکیڈمی ۔لاہور | زیرِ ترتیب . |
| 22 | فقہ الصلوٰۃ (جلد چہارم) زیر ترتیب | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ | زیرِ ترتیب . |
| 23 | رمضان المبارک اور احکامِ روزہ | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ | زیرِ ترتیب . |
| 24 | احکامِ زکوٰۃ وصدقات | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ | زیرِ ترتیب . |
| 25 | جہادِ اسلامی کی حقیقت | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ | 1421ھ 2000ء |
| 26 | سود ورشوت | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ | 2001ء 1421ھ |
| 27 | زنا کاری وفحاشی | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ | 2001ء 1421ھ |
| 28 | چند اختلافی مسائل میں راہِ اعتدال زیرِ ترتیب | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ | زیرِ ترتیب . |
| 29 | مقالاتِ قمر | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ | زیرِ ترتیب . |
| 30 | گلدستہ نصیحت سے پچاس (50) پھول | الشیخ عبدالعزیز المقبل | 1421ھ 2000ء |
| 31 | پچاس (50) سوال وفتاویٰ احکامِ حیض. | الشیخ محمد بن صالح العثیمین | مسودہ تیار برائے طباعت |
| 32 | محرّمات (حرام امور) | الشیخ محمد صالح المنجد، الخبر . | مسوّدہ تیار برائے طباعت |
| 33 | ممنوعات (ناجائز امور) | الشیخ محمد صالح المنجد، الخبر . | مسوّدہ تیار برائے طباعت |
| 34 | لواطت واغلام بازی | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ سیالکوٹ | 1421ھ 2000ء |
| 35 | انسدادِ زنا ولواطت کے لیے اسلام کی تدابیر | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ سیالکوٹ | 1421ھ 2001ء |
| 36 | سورۃ فاتحہ، فضیلت، مقتدی کے لیئے حکم. | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ | زیرِ طباعت |
| 37 | آمین۔ معنیٰ ومفہوم مقتدی کے لیئے حکم | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ سیالکوٹ | 2001ء 1421ھ |
| 38 | رفع الیدین جانبین کے دلائل کا تحقیقی جائزہ | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ | زیرِ طباعت |
| 39 | درود شریف۔فضائل واحکام | نورِ اسلام اکیڈمی لاہور | 1421ھ 2000ء |

| نمبر | نام کتاب | ناشر | سن |
|---|---|---|---|
| 40 | ظہورِامام مہدی طبع دوم | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ | 2000ء۔ 2002ء |
| 41 | مسائلِ قربانی وعیدین | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ | 2002ء |
| 42 | الامام العلاّمہ ابنِ باز | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ | زیرِ کتابت |
| 43 | الامام المحدّث الالبانی | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ | زیرِ ترتیب |
| 44 | نماز پنجگانہ کی رکعتیں مع وتر وتہجد وجمعہ | علی فواد پبلشرز، مکتبہ کتاب وسنت | 2000ء۔ 2002ء |
| 45 | تمباکونوشی | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ سیالکوٹ | 2002ء |
| 46 | دخولِ جنت کے تیس اسباب وذرائع | مکتبہ کتاب وسنت (طبع دوم). | 2000ھ1421ء |
| 47 | امر بالمعروف ونہی عن المنکر اور ضرورتِ جہاد | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ سیالکوٹ | 2001ء1421ھ |
| 48 | اسیرانِ جہاد اور مسئلہ غلامی | مکتبہ کتاب وسنت (طبع دوم). | 1421ھ۔2002ء |
| 49 | انسانی جان کی قیمت اور فلسفۂ جہاد | مکتبہ کتاب وسنت ریحان چیمہ سیالکوٹ | 2001ء1421ھ |
| 50 | مسائل واحکامِ طہارت | مکتبہ کتاب وسنّت توحید پبلیکیشنز بنگلور | مسوّدہ تیار برائے طباعت |
| 51 | مساجد ومقابر اور مقاماتِ نماز | مکتبہ کتاب وسنّت توحید پبلیکیشنز بنگلور | مسودہ تیار برائے طباعت |
| 52 | احکام وآدابِ مساجد | مکتبہ کتاب وسنّت توحید پبلیکیشنز بنگلور | مسودہ تیار برائے طباعت |
| 53 | نماز کیلئے مرد وزن کا لباس | مکتبہ کتاب وسنّت توحید پبلیکیشنز بنگلور | مسودہ تیار برائے طباعت |
| 54 | وجوبِ نقاب (چہرے کا پردہ) | مکتبہ کتاب وسنّت توحید پبلیکیشنز بنگلور | مسودہ تیار برائے طباعت |
| 55 | اوقاتِ نماز . | مکتبہ کتاب وسنّت توحید پبلیکیشنز بنگلور | مسودہ تیار برائے طباعت |
| 56 | مسائلِ آذان واقامت اور نماز باجماعت | مکتبہ کتاب وسنّت توحید پبلیکیشنز بنگلور | مسودہ تیار برائے طباعت |
| 57 | مصنوعی اعضاء کی صورت میں غسل ووضوء | مکتبہ کتاب وسنّت توحید پبلیکیشنز بنگلور | مسودہ تیار برائے طباعت |
| 58 | نماز کے مفسدات ومکروہات ومباحات | مکتبہ کتاب وسنّت توحید پبلیکیشنز بنگلور | مسودہ تیار برائے طباعت |
| 59 | ٹوپی وپگڑی سے یا ننگے سر نماز؟ | مکتبہ کتاب وسنّت توحید پبلیکیشنز بنگلور | مسوّدہ تیار برائے طباعت |
| 60 | نماز میں عدمِ پابندی اور تارکِ نماز | مکتبہ کتاب وسنّت توحید پبلیکیشنز بنگلور | مسوّدہ تیار برائے طباعت |
| 61 | غیر مسلموں سے تعلقات اور جھوٹے کھانے پانی کا حکم | مکتبہ کتاب وسنت وتوحید پبلیکیشنز بنگلور . | مسوّدہ تیار برائے طباعت |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 62 | نماز وروزہ کی نیّت | مکتبہ کتاب وسنّت | 1423ھ ۔ 2002ء |
| 63 | رُکوع سے سجدے میں جانے کی کیفیت | مکتبہ کتاب وسنّت | 1423ھ ۔ 2002ء |
| 64 | مختصر مسائل واحکامِ طہارت ونماز | مکتبہ کتاب وسنّت توحید پبلیکیشنز بنگلور | 1423ھ ۔ 2002ء |
| 65 | زیارتِ مدینہ منورہ (آداب واحکام) | مکتبہ کتاب وسنّت توحید پبلیکیشنز بنگلور | 1423ھ ۔ 2002ء |
| 66 | تعویذ گنڈوں اور جنّات وجادو کا علاج | مکتبہ کتاب وسنّت توحید پبلیکیشنز بنگلور | زیرِ طباعت |
| 67 | مختصر مسائل حج وعمرہ اور قربانی وعیدین | مکتبہ کتاب وسنّت توحید پبلیکیشنز بنگلور | 1423ھ ۔ 2002ء |
| 68 | مختصر مسائل واحکام رمضان وروزہ | مکتبہ کتاب وسنّت توحید پبلیکیشنز بنگلور | 1423ھ ۔ 2002ء |
| 69 | گانا وموسیقی۔قرآن وسنّت کی نظر میں | مکتبہ کتاب وسنّت توحید پبلیکیشنز بنگلور | مسودہ تیار برائے طباعت |

70) جمعۃ المبارک :فضائل ومسائل — زیرِ طباعت

71) آدابِ دعاء (مقامات،اوقات وغیرہ) — زیرِ طباعت

72) حج مسنون (شارجہ ٹیلیویژن سے نشر شدہ پروگرام) — 1423ھ ۔ 2002ء

73) تفسیر سورۂ حجرات — مسودہ تیار برائے طباعت

74)) نمازِ پنجگانہ کے علاوہ چند نفلی نمازیں اور سجدے — مسودہ تیار برائے طباعت

75) صحیح تاریخ ولادتِ مصطفیٰ ﷺ اور عیدِ میلاد، یوم وفات پر؟ — 1423ھ ۔ 2002ء

76) رکوع والے کی رکعت؟ — 1423ھ ۔ 2002ء

77) خطباتِ مسجدِ نبوی (مدینہ منوّرۃ) — مسودہ تیار برائے طباعت

78) خطباتِ مسجدِ حرام (مکہ مکرمہ) — مسودہ تیار برائے طباعت

79) اور سگریٹ چُھوٹ گئی — مسودہ تیار برائے طباعت

80) شراب سے علاج؟ — 1423ھ ۔ 2002ء



## حوالاجات

۱)(فتح الباری شرح صحیح بخاری ۲۰۶/۱۰،صحیح مسلم ۱۷۲۷/۲)

۲)(مسند بزار باسناد جید والطبرانی باسناد حسن ،صحیح الترغیب و الترہیب للالبانی ۱۷۰/۳ ، حدیث : ۳۰۴۱_۳۰۴۲)(۳)(ابوداؤد،ترمذی،نسائی،ابن ماجہ،صحیح الترغیب ۱۷۲/۳،مسند احمد ۴۲۹/۲،مستدرک حاکم حدیث:۵۸)(۴)(للتفصیل :فتح الحق المبین ص:۱۰۰_۱۰۷،۱۶۱_۱۶۲)(۵)(الاعراف:۱۲)

(۶)(الذاریات:۵۶)(۷)(الاعراف :۶۷)(۸)(الحجر:۲۷)(۹)(صحیح مسلم ،کتاب الزہد و الرقاق ۲۲۹۴/۴_۱۲۳/۸۱ بشرح النووی ،حدیث :۲۹۹۶)(۱۰)(معجم طبرانی کبیر ،مستدرک حاکم ،الاسماء والصفات بیہقی ،صحیح الجامع الصغیر ۸۵/۳)(۱۱)(ایضاح الدلالہ فی عموم الرسالہ،ابن تیمیہ )(۱۲)(مجموع فتاویٰ ابن تیمیہ ۵۲/۱۹)(۱۳)(ابوداؤد، کتاب الطہارہ ،حدیث : ۶۰)(۱۴)(ابوداؤد،نسائی ، باب کراھیۃ البول فی الجحر ۳۳/۱ ،مسند احمد وضعفہ الالبانی فی کتبہ،ضعیف ابی داؤد،حدیث :۸،ضعیف نسائی،حدیث :۱،ضعیف الجامع ، حدیث :۶۳۲۴ ،مشکوٰۃ ۱۱۵/۱_۳۵۴)(۱۵)(صحیح مسلم ۱۷۵۷/۲)(۱۶)(ترمذی ومسند احمد وصححہ الالبانی فی ارواء الغلیل ۱۶۴/۱_۱۹۴)(۱۷)(مجموع فتاوی ابن تیمیہ ۴۰/۱۹_۴۱)(۱۸)(مجمع الزوائد للہیثمی ۸۰/۴ رجالہ رجال الصحیح ) (۱۹)(صحیح بخاری ۹۱/۱۰،حدیث : ۵۶۲۳ ، صحیح مسلم ،کتاب الاشربہ ۱۵۹۵/۳ ،حدیث : ۲۰۱۲_۲۰۱۳)(۲۰)(فتح الحق المبین فی علاج الصرع والسحر والعین ،ص:۴۳_۵۱ تالیف ڈاکٹر عبداللہ الطّیار و الشیخ سامی المبارک، وعالم السحر والشیاطین، شیخ عمر سلیمان الأشقر، والصّارم البتّار، وحید عبدالسلام بالی مترجم اردو)

۲۱)(حم السجدہ:۳۶،النحل:۹۸) .(۲۲)(ابوداؤد، حدیث:۴۹۸۳،نسائی،مسند احمد ۵۹/۵،مستدرک حاکم ۲۲۹/۴،صحیح الجامع الصغیر للالبانی ۱۲۳۴/۲ حدیث:۷۴۰۱ وصححہ ابن باز فی تعلیقہ علیٰ فتح الحق المبین ص:۵۵) .

۲۳)(ابوداؤد ۱۳/۴_۱۴،مسند احمد ۲۱۰/۵،سلسلۃ الاحادیث الصحیحہ للالبانی فی حدیث:۲۰۲۸)

۲۴)(صحیح مسلم ۵۳۹/۱_۵۵۳،حدیث:۷۸۰_۸۰۴)(۲۵)(صحیح بخاری مع فتح الباری ۶۷۲/۸،مستدرک حاکم ۵۶۲/۱ وصححہ ووافقہ الذھبی والالبانی فی صحیح الترغیب ۲۸۳/۱،حدیث:۶۵۸) .(۲۶)(صحیح ۹۴/۹،صحیح ۵۵۵/۱،حدیث:۲۵۵)(۲۷)(صحیح ابوداؤد للالبانی ۱۸۲/۳،حدیث:۲۸۲۹ وترمذی کتاب الدعوات)

۲۸)(حکم السحر والکہانہ لابن بازص: ۳۵) .(۲۹)(العلاج بالرقی للشیخ سعیدص: ۸۵) .(۳۰)(ابوداؤد، حدیث: ۵۰۸۸، ترمذی، حدیث: ۳۳۸۵، ابن ماجہ، حدیث: ۳۸۶۹، ابن حبان، صحیح الجامع الصغیر للالبانی ۲/ ۱۰۰۲، حدیث: ۵۷۴۵، مسند احمد ۱/۶۲ وصححہ ابن باز فی تعلیقہ علی فتح الحق المبین ص: ۵۵) .(۳۱)(صحیح مسلم ۴/۲۰۸۰۔۲۰۸۱، حدیث: ۲۷۰۸، ۲۷۰۹، ابوداؤد، ترمذی، مسند احمد، مختصر مسلم بتحقیق الالبانی، حدیث: ۱۴۵۹).
۳۲)(المومنون: ۹۷۔۹۸)(۳۳)(ابوداؤد، حدیث: ۳۸۹۳، ترمذی، حدیث: ۳۵۱۹، صحیح الجامع الصغیر للالبانی ۱/۱۸۱، حدیث: ۷۰۱).(۳۴)(صحیح بخاری ۴/۹۵، حدیث: ۲۹۳، صحیح مسلم ۴/۲۰۷۱، حدیث: ۲۶۹۱) .(۳۵)(صحیح مسلم ۳/۱۵۹۸، حدیث: ۲۰۱۸، ابوداؤد، ابن ماجہ، مسند احمد، مختصر صحیح مسلم، حدیث: ۱۲۹۷) .
۳۶)(ابوداؤد، کتاب الادب ۴/۳۲۵، صحیح سنن ترمذی للالبانی ۳/۱۵۱، حدیث: ۲۷۲۴)(۳۷)(ابوداؤد ۴/۳۲۵، حدیث: ۵۰۹۶، معجم طبرانی کبیر، سلسلۃ الاحادیث الصحیحۃ ۱/۳۹۴، حدیث: ۲۲۵)
۳۸)(شعب الایمان بیہقی، صحیح الجامع الصغیر للالبانی ۱/۱۵۳، حدیث: ۵۲۶) (۳۹)(صحیح بخاری وصحیح مسلم)۔
۴۰)(سنن ابوداؤد ۳/۳۴۷، صحیح ترمذی للالبانی ۲/۱۶۷)۔(۴۱)(ابوداؤد، صحیح ترمذی ۳/۱۵۹، نسائی، ابن ماجہ ، مستدرک حاکم، صحیح الجامع الصغیر ۲/۱۰۵۰، حدیث: ۶۰۸۶)(۴۲)(ابوداؤد، ترمذی، نسائی، ابن ماجہ، مسند احمد) (۴۳)(ضعیف الجامع ۲/۴/۱۹۷، حدیث: ۴۴۴۳، تخریج الکلم الطیب، حدیث: ۱۸۸، مشکوٰۃ ۲/۱۲۱۶، حدیث: ۴۲۰۴)۔(۴۴)(تحقیق وتخریج الاذکار للنووی ص: ۲۰۲)۔(۴۵)(صحیح بخاری ۱/۶۷، حدیث: ۱۴۲، صحیح مسلم ۱/۲۸۳)۔(۴۶)(دیکھئے فتح الباری ۱/۲۴۴)۔(۴۷)(ابوداؤد، ترمذی، ابن ماجہ، زادالمعاد بتحقیق الارناؤوط ۲/۳۸۷)۔(۴۸)(صحیح بخاری ۴/۱۱۲، حدیث: ۶۱۱۵، صحیح مسلم ۴/۲۰۱۵، حدیث ۲۶۱۰)
۴۹)(مختصر صحیح بخاری للزبیدی مع ترجمہ انگریزی ص: ۸۹۶، وصحیح مسلم ۲/۱۰۷۸، حدیث: ۱۴۳۴)
۵۰)(ابوداؤد ونسائی، ضعیف الترغیب للالبانی ۱/۷۷)(۵۱)(صحیح بخاری مع الفتح ۱۰/۳۴۷، صحیح مسلم ۳/۱۶۱۸
۵۲)(صحیح مسلم ۳/۱۶۱۸) ۔(۵۳)(بحوالہ العلاج بالرقی من الکتاب والسنہ مع الدعاء للشیخ سعید بن علی القحطانی ص: ۸۹)۔(۵۴)(فتح الباری ۱۰/۲۵۰، ماخوذہ از فتح الحق المبین، الصارم البتّار، العلاج بالرقی وغیرہ)۔
☆(مسلم، داؤد، ترمذی، جمع صحیح الجامع ۱۱/۱۰ اوالارواء: ۳۹)

☆☆ (مسند احمد صحیح الجامع ۴۱۵۵، مختصر مسلم ۱۲۸۲، الصحیحۃ: ۳۷)۔

☆☆☆ (مسلم وابن ماجہ وجمع صحیح الجامع ۴۱۶۰، الصحیحۃ: ۳۷، الارواء: ۳۹)

۵۵) (صحیح بخاری ۱/۳۰۷، حدیث: ۵۷۴)۔ (۵۶) (صحیح بخاری مع الفتح ۱۰/۲۰، صحیح مسلم ۴/۱۷۲۱)۔

۵۷) (ابوداؤد: ۵۰۸۸، ترمذی: ۳۳۸۵، ابن ماجہ: ۳۸۶۹، مسند احمد ۱/۶۲، ابن حبان، صحیح الجامع ۲/۱۰۰۲، حدیث: ۵۷۴۵) (۵۸) (صحیح مسلم ۴/۲۰۸۰، حدیث: ۲۷۰۸و۲۷۰۹ و مختصر مسلم: ۱۴۵۹، ابوداؤد، ترمذی، مسند احمد) (۵۹) (مسند احمد ۳/۱۱۹ باسناد صحیح، عمل الیوم واللیلہ ابن السنی: ۶۳۷، مجمع الزوائد ۱۰/۱۲۷)۔

۶۰) (صحیح بخاری مع الفتح ۶/۴۰۸)۔ (۶۱) (ماخوذ از: فتح الحق المبین ص: ۱۳۸۔۱۴۰)۔ (۶۲) (صحیح مسلم)۔

۶۳) (مسند احمد ۴/۱۷۰۔۱۷۲، وینظر زاد المعاد ۴/۶۸)۔ (۶۴) (عالم الجنّ والشیاطین، عمر سلیمان الأشقر)۔

۶۵) (صحیح بخاری ۴/۴۳۲) (۶۶) (معجزات الشفاء، ابوالفداء محمد عزت محمد عارف ص: ۳۲، طبع دار الاصفہانی، جدہ بحوالہ فتح الحق المبین ص: ۱۵۱)۔ ۶۷۰) (صحیح بخاری مع الفتح ۱۰/۱۵۰، حدیث: ۵۶۸۷)۔

۶۸) (دیکھیئے: سورۃ النحل، آیت: ۱۱، سورۃ المومنون، آیت: ۲۰ بلفظ شجرۃ، سورۃ عبس، آیت: ۲۹، سورۃ التین، آیت: ۱)۔ (۶۹) (سورۃ بنی اسرائیل یا الاسراء، آیت: ۱) ۷۰۰) (ترمذی وابن ماجہ عن عبداللہ بن عمر صحیح الجامع الصغیر ۱/۱۸ و ترمذی عن عمر بن الخطاب صحیح الترمذی ۲/۱۶۶، حدیث: ۱۵۰۸)۔ (۷۱) (تفصیل احتیاطی تدابیر میں نمبر ۱۸ کے تحت گزری ہے)۔ ( ۷۲) (صحیح مسلم ۴/۱۹۲۲، حدیث: ۲۴۷۳) (۷۳) (صحیح ابن حبان بزاز، معجم طبرانی صغیر وکبیر، صحیح الجامع: ۲۴۳۵۔۳۳۲۲) ۔ (۷۴) (نیز دیکھیئے: سوئے حرم للمؤلف ص: ۲۸۸۔۲۹۵، طبع دوم)۔ ۷۵۰) (سورۃ قٓ، آیت: ۹) (۷۶) (ابوداؤد، نسائی، ابن ماجہ، مئوطا مالک، مسند احمد، صحیح الجامع ۲/۶۳۷، حدیث: ۴۱۵۵) (۷۷) (نسائی، بیہقی، مسند احمد، مستدرک حاکم، صحیح الجامع ۱/۵۹۹، حدیث: ۳۱۲۴)

۷۸) (زاد المعاد، جزء الطّب النبوی) (۷۹) (کتاب الثواب ابوالشیخ بحوالہ صحیح الجامع ۲/۶۳۴، حدیث: ۳۳۵۸)۔ (۸۰) (الاعراف، آیت: ۱۱۶) ۰ ۸۲) (دیکھئے المعجم المفہرس لالفاظ القرآن الکریم، مادہ سحر، ص: ۴۳۹۔۴۴۰ طبع بیروت)۔ (۸۳) (صحیح بخاری ۴/۴۹، حدیث: ۵۷۶۶، صحیح مسلم ۴/۱۷۱۹)

۸۵) (صحیح بخاری مع الفتح ۱۰/۲۲۴، صحیح مسلم ۱/۹۲، حدیث: ۱۴۵، المغنی لابن قدامہ ۸/۱۵۱، الکبائر للذہبی ص:

۱۴)۔(۸۶)(ابوداؤد۳/۲۲۸،ترمذی۴/۶۰،حدیث:۴۶۰،موطا امام مالک ص:۵۴۳،سنن کبریٰ بیہقی ۸/ ۱۳۶)۔(۸۷)(زادالمعاد۴/۱۳۷جزءخاص بالطّب النبوی)۔(۸۸)(دیکھئے مذکورہ عنوان نمبر۱تا۱۸)۔ ۸۹)(شریر جادوگر...ص:۶۷ وفتاویٰ ابن باز۳/۲۲۸، زاد المعاد۴/۱۲۴، نیز دیکھئے بخاری مع فتح ۱۰/۱۳۲، ۴/۱۹۱۷)۔ (۹۰)(ابوداؤد،ترمذی،مستدرک حاکم،بیہقی،صحیح الجامع ۱/۶۲۹،حدیث:۳۳۳۲و۲/۱۰۳۵، حدیث:۵۹۶۸وسلسلۃ الاحادیث الصحیحۃ ۲/۱۹۱،حدیث:۶۲۲و۴/ ،حدیث:۱۸۴۷)۔(۹۱)(بخاری و مسلم،صحیح الجامع۲/۸۸۴،حدیث:۴۹۲۵)۔ (۹۲)(تفسیر قرطبی۲/۴۹۔۵۰،فتح الباری۱۰/۲۳۳،مصنف عبدالرزاق۱۱/۱۳،فتح المجید ص:۲۵۹۔۲۶۱،ہدایہ المستفید ۲/۸۲۸۔۸۳۳،تیسیر العزیز الحمید ص:۴۲۰،حکم السحر والکہانہ لابن باز ص:۷۔۹،الزواجر للہیثمی ۲/۱۰۴۔۱۰۵،فتاویٰ ابن باز۳/۲۷۹،فتح الحق المبین ص:۱۷۹۔۱۹۱، الصارم البتّار[شریر جادوگر...ص:۶۷۔۱۰۷])۔(۹۳)حوالہ جات سابقہ(۹۳)(شریر جادوگر...ص:۱۰۹)۔ ۹۴)(حوالہ جاتِ سابقہ ایضاً)۔(۹۵)(صحیح بخاری مع فتح الباری۹/۶۲۔۱۰/۲۰۸،صحیح مسلم۴/۱۷۲۳) (۹۶)(ابوداؤد۳/۱۸۷،ترمذی۲/۱۰۴وصحیح الجامع ۵/۱۸۰)۔(۹۷)(صحیح مسلم۴/۱۷۲۸)۔(۹۸)(صحیح بخاری مع الفتح۱۰/۲۰۶،صحیح مسلم۴/۱۷۲۱)۔(۹۹)(صحیح بخاری مع الفتح۶/۴۰۸)۔(۱۰۰)(صحیح مسلم۴/۱۷۲۸ )۔(۱۰۱)(ابوداؤدوصحیح ترمذی۳/۱۷۱)۔(۱۰۲)(مسنداحمد۳/۱۱۹باسنادصحیح،عمل الیوم واللیلہ ابن السنی:۶۳۷، مجمع الزوائد۱۰/۱۲۷)۔ (۱۰۳)(صحیح مسلم۴/۲۰۸۴)۔(۱۰۴)(صحیح مسلم۴/۱۷۱۸)۔(۱۰۵)(صحیح مسلم ۴/۱۷۱۸)۔ (۱۰۶)(صحیح ابن ماجہ للالبانی ۲/۲۶۸،العلاج بالرقی شیخ سعید القحطانی،ص:۹۶۔۹۱۰۱)۔

۱۰۷)(منقول از''شریر جادوگروں کا قلع قمع کرنے والی تلوار''(اردو ترجمہ الصارم البتّار)مطبوعہ ماہنامہ محدّث لاہور،ص:۶۵،ص:۸۳،ص:۱۳۷تا۱۴۲)۔ (۱۰۸)(صحیح سنن ابوداؤد للالبانی ۲/۷۳۷)۔

۱۰۹)(بخاری مع الفتح۱۳/۱۱۳،مسلم۴/۲۰۸۱)(۱۱۰)(بخاری مع الفتح۴/۴۸۷)

۱۱۱)(بخاری مع الفتح۹/۶۲و۱۰/۲۰۸،مسلم۴/۱۷۲۳)۔(۱۱۲)(ابوداؤد۴/۳۲۲،صحیح سنن ترمذی۳/۱۸۲)۔

۱۱۳)(بخاری مع الفتح۹/۹۴،مسلم۱/۵۵۴)(۱۱۴)(عمل الیوم واللیلہ ابن السینی ص:۳۷،حدیث:۷۲،ابو داؤد۴/۳۲۱بسند جید)۔(۱۱۵)(بخاری۱۱/۱۲۶،مسلم۴/۲۰۸۴)۔(۱۱۶)(ابوداؤد،حدیث:۵۰۵۴،الاذکار

ص:۷۷ پرامام نووی نے اور مشکوۃ،حدیث:۲۴۰۹ کے حاشیہ پر علاّ مہ البانی نے اسے صحیح قرار دیا ہے)۔
۱۱۷)(صحیح ابن ماجہ للالبانی ۲۶۸/۲،العلاج بالرقی شیخ سعید القحطانی،ص:۹۶۔۹۱۰۱)۔
۱۱۸)(صحیح بخاری مع الفتح ۲۰۶/۱۰،صحیح مسلم ۱۷۲۱/۴)۔(۱۱۹)(بخاری ۲۸۲/۴،مسلم ۱۵۵/۱۴)۔
۱۲۰)(ترمذی۔حسن صحیح)(۱۲۱)(نسائی ومسند احمد۔بسند جیّد)(۱۲۲)(فتح الباری ۲۳۳/۱۰)
۱۲۳)(فتح الباری۔۲۳۴/۱۰)۔(۱۲۴)(صحیح مسلم ۱۷۲۸/۴)(۱۲۵)(ابوداؤد،ترمذی،صحیح ابن ماجہ ۳۳۲/۲)
.(۱۲۶)(سورۃ یوسف،آیت:۶۷ مع تفسیرہ جب حضرت یعقوب علیہ السلام نے اپنے بیٹوں کو اِسی نظرِ بد سے بچانے کیلئے الگ الگ دروازوں سے شہر میں داخل ہونے کا حکم فرمایا تھا،اسی طرح سورۃ القلم،آیت:۵۱۔۵۲ مع تفسیرہ اورسورۃ الفلق کی آخری آیت سے ظاہر ہوتا ہے اور یہی بات مسند ابویعلیٰ معجم طبرانی کبیر اور مستدرک حاکم میں بھی ائی ہے دیکھیئے صحیح الجامع:۵۵۶ طبع دوم)۔(۱۲۷)(بخاری ۴۴/۴،حدیث:۵۷۴۰ عن ابی ہریرہ، مسلم ۱۷۱۹/۴،حدیث:۲۱۸۸،ترمذی،مستدرک حاکم وابن ماجہ،صحیح الجامع ۲۲۳/۱،حدیث:۹۳۸ عن عائشہ)۔
۱۲۸)(مسند بزار،طیالسی،تاریخ امام بخاری،الاحادیث المختارہ للضیاء المقدس،صحیح الجامع الصغیر للالبانی ۲۶۳/۱، حدیث:۱۲۰۶)(۱۲۹)(صحیح مسلم ۱۷۱۸/۴،حدیث:۲۱۸۵)۔(۱۳۰)(صحیح مسلم)(۱۳۱)(الصحیحۃ:۱۰۴۸،صحیح الجامع:۱۶۶۲،مسند احمد،صحیح الجامع الصغیر ۹۸۸/۲،حدیث:۵۲۶۲)(۱۳۲)(صحیح بخاری ۴۳/۴،حدیث: ۵۷۳۹،صحیح مسلم ۱۷۲۵/۴،حدیث:۲۱۹۷،زاد المعاد ۱۶۴/۳)۔(۱۳۳)(ترمذی،حدتث:۲۰۵۹،نسائی ۳۸۱/۸، ابن ماجہ،حدیث:۳۵۱۱،روضۃ الطالبین للنووی ۳۴۸/۹ ،الاحادیث المختارہ للضیاء،صحیح الجامع ۸۸۲/۲،حدیث:۴۹۰۲)۔(۱۳۴)(سورۃ الکہف،آیت:۲۹ نیز دیکھیئے صحیح الجامع الصغیر للالبانی،ص:۵۵۶ طبع دوم)(۱۳۵)(مسند احمد ۴۴۷/۴،صحیح ابن ماجہ للالبانی ۲۶۵/۲،مستدرک حاکم،عمل الیوم واللیلۃ ابن السنی،موطا امام مالک ۹۳۸/۲،زاد المعاد ۱۷۰/۴)(۱۳۶)(ابن حبان فی روضۃ العقلاء،تاریخ بغداد للخطیب،معجم طبرانی صغیر واوسط وکبیر،شعب الایمان بیہقی،الضعفاء عقیلی،الکامل ابن عدی،سلسلۃ الاحادیث الصحیحۃ للالبانی ۴۳۶/۳،حدیث:۱۴۵۳،شرح السنۃ بغوی ۱۱۶/۱۳،زاد المعاد ۱۷۳/۴)۔(۱۳۷)(سورۃ البقرہ،آیت:۱۰۲)
۱۳۸)(سورۃ الشوریٰ،آیت:۳۰)۔(